

| | |
|---|---|
| کھیرا | دو انچ کا ٹکڑا |
| گرم مسالا | دو چائے کے چمچے |
| سرخ مرچ | ایک چائے کا چمچہ |

ترکیب :

پسندے دھو کر نمک لگا کر دو گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ سفید زیرہ خشخاش کھوپڑے کا ٹکڑا اور بادام بھون لیں اور پھر انہیں سل پر باریک پیس لیں۔ پھر ان میں گرم مسالا اور سرخ مرچ ملا کر پسندوں پر لگا دیں۔ پسندوں پر تھوڑا تھوڑا گھی لگا دیں۔ اوون میں پندرہ سے بیس منٹ تک گرم کریں۔ پھر نکال کر ہری مرچ پودینہ باریک کتر کر ڈال دیں اور آپ کے دم کے کباب تیار ہیں۔

## چکن کباب

اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن قیمہ | آدھا کلو |
| وائٹ پیپر | آدھا چائے کا چمچہ |
| زیرہ | ایک چائے کا چمچہ (بھنا اور گرائنڈ کیا ہوا) |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| اجینو موتو | ایک چائے کا چمچہ |
| ادرک لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچ | ایک چائے کا چمچہ گرائنڈ کی ہوئی |
| مکس مسالے | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا ہوا دھنیا | آدھا چائے کا چمچہ |
| نمک | آدھا چائے کا چمچہ |
| گھی | ایک چوتھائی کپ |

ترکیب :

چکن کے قیمہ کو مکس مسالے' وائٹ پیپر' زیرہ (بھنا ہوا گرائنڈ کیا ہوا) بھنا ہوا دھنیا' کٹی ہوئی لال مرچ' اجینو موتو' نمک' ادرک' لہسن' گھی' ہری مرچ (گرائنڈ کی ہوئی) کے ساتھ اچھی طرح میری نیٹ کر کے ایک گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ پھر اسے کباب کی شکل دے دیں۔ اور اسے میڈیم ہائی پر دس منٹ بیک کریں۔ تیار ہونے پر گرم گرم سرو کریں۔

## شامی کباب

اجزا :

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹی | 1/2 کلو |
| چنے کی دال | 1 پیالی |
| ثابت لال مرچ | 8 عدد |



| | |
|---|---|
| ثابت کالی مرچ | 6عدد |
| بڑی الائچی | 2عدد |
| دار چینی | 1 ٹکڑا |
| لہسن کے جوے | 4عدد (چھلے ہوئے) |
| ادرک | ایک چھوٹا ٹکڑا |
| ثابت دھنیا | 1 چائے کا چمچہ |
| سفید زیرہ | 1 چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| دہی | 1 چائے کا چمچہ |
| باریک کٹا ہرا دھنیا | 1 گڈی |
| باریک کٹا پودینہ | 1 گڈی |
| باریک کٹی ہری مرچ | 4عدد |
| باریک کٹی پیاز | 1عدد |
| باریک کٹی ادرک | ایک ٹکڑا |

ساتھ میں 1 پیالی چنے کی دال، 4 عدد لہسن کے چھلے جوے، 1 چھوٹا ٹکڑا ادرک، 2 عدد بڑی الائچی، 6 عدد ثابت کالی مرچ، 8 عدد ثابت لال مرچ، حسب ذائقہ نمک، 1 چائے کا چمچہ ثابت دھنیا، 1 چائے کا چمچہ سفید زیرہ، اور دو ــــ، ڈھائی پیالی گرم پانی ڈال کر پکنے کے لیے رکھ دیں۔ جب دال اور گوشت گل جائیں تو 1 چائے کا چمچہ دہی شامل کردیں۔

پانی خشک ہو جائے تو اسے چوپر میں پیس لیں۔ پھر 1 گڈی باریک کٹا ہرا دھنیا، 1 گڈی باریک کٹا پودینہ، 4 عدد باریک کٹی ہری مرچ، 1 عدد باریک کٹی پیاز، 1 ٹکڑا باریک کٹی ادرک، 2 کھانے کے چمچے کارن فلور یا چاول کا آٹا اور 2 عدد انڈے کی سفیدی ڈال کر خوب اچھی طرح ملائیں۔ اس کے بعد ہاتھ کو چکنا کر کے کباب بنائیں اور فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے کباب تل لیں۔ جب وہ گولڈن براؤن ہو جائیں تو نکال کر گرم گرم سرو کریں۔

## سحری ڈرنک

اجزا :

| | |
|---|---|
| دودھ | 1 پاؤ |
| پائن ایپل جوس | 1 کپ |
| شہد | 4 کھانے کے چمچے |
| کیلے | 2عدد |
| دیسی انڈا | 1عدد |
| پسی دار چینی | 1 چٹکی |

# ماہ رمضان کرن کے ساتھ



## افطار کے پکوان

### بیسن کے پکوڑے

اجزا :

| | |
|---|---|
| بیسن | آدھا کلو |
| ثابت ہری مرچ | آٹھ عدد |
| | باریک کٹی ہوئی |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی |
| | باریک کٹا ہوا |
| ہری پیاز | چار عدد |
| مع پتوں کے باریک کٹی ہوئی | |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچ |
| ثابت دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| میٹھا سوڈا | |

سارے مسالے اچھی طرح ملالیں تھوڑی دیر کے لیے رکھ دیں، انڈا ملا کر پھینٹ لیں۔ ایک کڑاہی میں تیل گرم کریں جب تیل گرم ہو جائے تو ہلکی آنچ میں پکوڑے ڈیپ فرائی کریں۔ نکال کر اخبار پر رکھتے جائیں تاکہ چکنائی جذب ہو جائے۔

### چوپڈ پالک پکوڑا

اجزا :

| | |
|---|---|
| کٹی پالک | 3 کپ |
| بیسن | 1-1/4 سے 1-1/2 کپ |
| چاول کا آٹا | 1/2-2 کھانے کے چمچے |
| پسی لال مرچ | 1/2 چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا زیرہ | 1/2 چائے کا چمچہ |
| باریک کٹی ہری مرچ | 2-3 عدد |
| ادرک لہسن کا پیسٹ | 1 چائے کا چمچہ |
| باریک کٹا پودینہ | 10-13 پتے |
| باریک کٹا ہرا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| گرم تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| پانی | حسب ضرورت |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ڈیپ فرائنگ کے لیے |

ترکیب :

ایک مکسنگ باؤل 1-1/4 سے 1-1/2 کپ بیسن، 2-1/2 کپ چاول کا آٹا، 1/2 چائے کا چمچہ ... 1/2 چائے کا چمچہ بھنا اور پسا زیرہ، 3 ... چائے کا چمچہ ادرک لہسن کا

میں کوٹ کی کٹی پالک ڈال کر گولڈن براؤن فرائی کریں۔ تلتے وقت پین میں ایک ساتھ بہت زیادہ پکوڑے نہ ڈالیں۔

## آلو کے پکوڑے

اجزا :

| | |
|---|---|
| آلو درمیانے سائز کے | تین چار عدد |
| بیکنگ پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| میدہ | ایک کپ |
| کارن فلور | 1/4 کپ |
| لیمن جوس | ایک چائے کا چمچہ |
| ڈیپ فرائنگ کے لیے | تیل چار کپ |

ترکیب :

میدہ ' بیکنگ پاؤڈر ' کارن فلور ایک پیالے میں چھان لیں۔ درمیان میں گڑھا بنا کر اس میں نمک ' سیاہ مرچ پاؤڈر ' ایک کھانے کا چمچہ تیل اور لیمن جوس کو تھوڑے پانی میں ملا کر شامل کر لیں۔

مزید پانی ملاتے ہوئے گاڑھا آمیزہ تیار کر لیں۔

آلوؤں کے باریک باریک قتلے کاٹ کر صاف کپڑے سے پونچھ کر خشک کر لیں۔

خشک میدے میں ان قتلوں کو رول کر کے فالتو میدہ جھٹک دیں۔

کڑاہی میں تیل گرم کر کے ایک ایک قتلا میدے کے آمیزے میں ڈبو ڈبو کر ڈیپ فرائی کریں۔ تمام پکوڑے تل کر رکھ لیں۔ آنچ قدرے تیز کر کے تمام پکوڑے دوبارہ تل کر خستہ اور براؤن کر لیں۔ ٹشو پیپر پر نکال کر رکھیں اور گرم گرم پیش کریں۔

## ڈبل روٹی کے پکوڑے



اجزا :

| | |
|---|---|
| ڈبل روٹی کے سلائسز | 2 عدد |
| دہی | 5 کھانے کے چمچے |
| نمک | 1 چائے کا چمچہ یا حسب ذائقہ |
| بیکنگ پاؤڈر | 1/2 چائے کا چمچہ |
| بھنا ہوا زیرہ | 1/2 چائے کا چمچہ |
| بیسن | 1/2 کپ |
| لال مرچ پاؤڈر | 1/2 چائے کا چمچہ |
| سبز مرچیں | 3 عدد |
| ہرا دھنیا | 2 کھانے کا چمچہ |

ترکیب :

ایک پیالے میں بریڈ کے سلائسز کے کنارے اتار کر ٹکڑے کر کے ساتھ ہی سارے مسالے بیسن ' باریک کٹی ہری مرچیں ' باریک کٹا دھنیا اور دہی ڈال کر مکس کر لیں۔ سب کچھ اچھی طرح مکس کر کے گرم تیل میں فرائی کر لیں۔ گولڈن براؤن اور کرسپی ہو جائیں تو نکال لیں۔ پودینے کی چٹنی کے ساتھ گرم گرم کھانے کے لیے پیش کریں۔

## مونگ کی دال کے پکوڑے

اجزا:

| | |
|---|---|
| چھلکے والی مونگ کی دال | 250 گرام |
| سبز مرچیں | 4 سے 5 عدد |
| سوکھا دھنیا | 1 چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز | 250 گرام |
| کٹی لال مرچ | 1 چائے کا چمچہ |
| بھنا ہوا سفید زیرہ | 1 چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | 1 چائے کا چمچہ |
| بیکنگ پاؤڈر | 1/2 چائے کا چمچہ |

ترکیب:

مونگ کی دال کو تقریباً "6 گھنٹوں کے لیے پانی میں بھگو دیں۔ پھر اچھی طرح دھو کر چھلکا اتار لیں، گرائنڈر میں ڈال کر پیس لیں۔ اب ایک برتن میں پسی ہوئی دال، باریک کٹی ہوئی ہری پیاز، باریک کٹا ہوا ہرا دھنیا، باریک کٹی ہوئی سبز مرچیں، لال مرچ، نمک، سفید زیرہ، بھون کر کٹا ہوا، سوکھا دھنیا بھون کر کٹا ہوا ڈال کر اچھی طرح مکس کر لیں۔ بیکنگ پاؤڈر صرف اسی وقت ڈالنا ہے جب فوراً" فرائی کرنا ہو۔ اب ایک کڑاہی میں تیل گرم کریں اور درمیانے سائز کے کباب کی شکل دے کر گولڈن براؤن ہونے تک فرائی کریں۔ گرم گرم مزے دار مونگ کی دال کے پکوڑے املی کی چٹنی کے ساتھ کھانے کے لیے پیش کریں۔

## مسالا بھری مرچوں کے پکوڑے

اجزا:

| | |
|---|---|
| بیسن | ایک پاؤ |
| ہری مرچ | چھ تا آٹھ عدد |
| نمک مرچ | حسب ضرورت |

زیرہ، املی کا رس، یا لیموں کا رس



چاٹ مسالا (مرچوں میں بھرنے کے لیے)

گھی، تلنے کے لیے — حسب ضرورت

ترکیب:

ایک کڑاہی میں گھی گرم کریں۔ مرچوں کو درمیان سے کٹ لگا کر بیج نکال دیں۔ پھر اس میں نمک مرچ، زیرہ، املی کا رس یا لیموں کا رس، چاٹ مسالا بھر دیں۔ بیسن کو نمک مرچ ڈال کر گاڑھا پھینٹ لیں۔ پھر اس میں مرچوں کو لپیٹ کر تل لیں۔

## کرسپی بینگن

اجزا:

| | |
|---|---|
| بینگن | دو عدد |
| چاول پسے ہوئے | دو کھانے کے چمچے |
| سرخ مرچ پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچہ |
| چاٹ مسالا | ذائقہ کے لیے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| آٹا | دو کھانے کے چمچے |
| تھائم | آدھا چائے کا چمچہ |
| تیل | فرائی کرنے کے لیے |

ترکیب:



بینگن کو گول سلائس کی شکل میں کاٹ لیں۔ اور نمک لگا کر ایک طرف رکھ دیں۔ تمام اجزا کو اچھی طرح آپس میں مکس کرلیں۔ اور تھوڑا سا پانی ڈال کر لئی بنالیں۔ ایک فرائی پین میں تیل گرم کریں اور بینگن کے سلائس کو لئی میں اچھی طرح ڈبو کر فرائی کریں۔ یہاں تک کہ گولڈن براؤن ہو جائیں۔ چاٹ مسالا چھڑک کر سرو کریں۔ کھانے والوں کو مزا آجائے گا۔

## قیمہ کی کچوریاں

اجزا :

| | |
|---|---|
| قیمہ بغیر چربی والا | آدھا کلو |
| پیاز درمیانی ڈلی | دو عدد |
| آملیٹ کی پیاز کی طرح کٹی ہوئی | |
| لیموں | دو عدد |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی' باریک کٹا ہوا |
| ہری مرچ | تین عدد باریک کٹی ہوئی |
| ادرک لہسن پسا ہوا | ایک کھانے کا چمچہ |
| لال مرچ پسی ہوئی | ایک کھانے کا چمچہ |
| کالی مرچ پسی ہوئی | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| کھانے کا سوڈا | آدھا چائے کا چمچہ |
| تلنے کے لیے تیل | حسب ضرورت |



### ترکیب :

سب سے پہلے آٹے میں اجوائن' نمک اور سوڈا ملا کر اچھی طرح گوندھ لیں اور کسی گیلے کپڑے سے ڈھانک کر تقریباً" پندرہ منٹ کے لیے رکھ دیں۔

پھر ایک دیگچی میں ایک کھانے کا چمچہ تیل ڈال کر قیمہ ڈال دیں ساتھ میں نمک' ادرک لہسن اور مرچ ڈال دیں۔ جب پانی خشک ہو جائے تو ہلکا سا بھون کر پیاز' ہری مرچ اور ہرا دھنیا ڈال دیں اوپر سے لیموں کا رس ڈال دیں پھر اچھی طرح مکس کرلیں ٹھنڈا ہونے دیں۔

اب آٹے کا چھوٹا سا پیڑا لے کر ہاتھ گیلا کرلیں پھر پیڑے' پھیلا کر تھوڑا سا قیمہ رکھ کر چاروں طرف سے بند کر دیں۔ ذرا سا دبا کر کچوری کی طرح پھیلا لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں۔ جب خوب گرم ہو جائے تو آنچ ہلکی کر کے کچوریاں تلنا شروع کریں' جب تل جائیں تو نکال کر چھلنی میں اخبار بچھا کر اور رکھتی جائیں تاکہ تیل جذب ہو جائے۔ گرم گرم املی کی چٹنی دہی کے رائتے کے ساتھ سرو کریں۔

## قیمے کے کٹلٹس

اجزا :

| | |
|---|---|
| قیمہ | ایک کلو باریک |
| آلو | ڈیڑھ کلو ابلے ہوئے |
| انڈے | دو عدد |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی' بارک کٹا ہوا |
| ہری مرچ | ایک چائے کا چمچہ پسی ہوئی |
| پیاز | بڑی ڈلی" آملیٹ کی طرح کٹی ہوئی |
| ڈبل روٹی کا چورا | ایک پیکٹ |
| نمک | حسب ذائقہ |



تلنے کے لیے تیل حسب ضرورت

ترکیب :

سب سے پہلے آلو کو ابالیں۔ جب آلو اچھی طرح گل جائیں تو ان کا چھلکا اتار کر کانٹے کے ساتھ بھرتہ بنالیں۔ ایک دیگچی میں ایک کھانے کا چمچہ تیل ڈال کر قیمہ ڈال دیں۔ ساتھ سارا مسالا بھی ڈال دیں۔ جب قیمے کا پانی خشک ہوجائے تو تھوڑا سا بھون کر اتار لیں۔ اور ٹھنڈا ہونے دیں۔ پھر تھوڑے سے آلو ہاتھ میں لے کر اس کو پھیلا لیں۔ اب اس میں تھوڑا تھوڑا قیمہ بھر کر کٹلٹس بنائیں۔ انڈا لگا کر چورا لگالیں۔ اور ہلکی آنچ پر فرائی کریں۔

## سموسہ پٹی

اجزا :

| | |
|---|---|
| میدہ | ایک کلو |
| نمک | حسب ذائقہ |
| پانی | حسب ضرورت |
| تیل | سات کھانے کے چمچے |

ترکیب :

پیالے میں میدہ اور نمک ڈال کر پانی کے ساتھ گوندھ لیں۔ اب اس کے چھوٹے چھوٹے پیڑے بنائیں اور پھر چھوٹی روٹیاں بیل لیں۔ پھر ایک روٹی پر تیل لگا کر دوسری روٹی اس کے اوپر رکھیں اور اس طرح پانچ لیئرز بنا کر ایک بڑی روٹی بیل لیں۔ پھر گرم توے پر تھوڑا سا سینک لیں اور لمبائی میں سموسہ پٹی کی طرح کاٹ لیں۔ پھر لیئرز کو الگ الگ کرلیں۔ سموسہ پٹی تیار ہے۔

## چکن سموسہ

اجزاء :

| | |
|---|---|
| چکن کا قیمہ | آدھا کلو |
| ہرا مسالا | دو کھانے کے چمچے |
| ادرک، لہسن، ہری مرچ کا پیسٹ | |
| دھنیا، پودینہ، ہری پیاز | دو کھانے کے چمچے کٹی ہوئی |
| گرم مسالا پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچہ |
| کوکنگ آئل | دو کپ فرائی کے لیے |
| لال مرچ پاؤڈر | آدھا چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ضرورت |
| لیموں کا رس | ایک چائے کا چمچہ |

ترکیب :



قیمہ میں ہرا مسالا کا پیسٹ، لال مرچ، گرم مسالا، نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ ٹھنڈا ہونے کے بعد اس میں کٹا ہوا پودینہ، دھنیا، ہری پیاز، لیموں کا رس ایک چائے کا چمچہ اچھی طرح مکس کر کے سموسوں میں بھرلیں اور فرائی کرلیں۔

اجزا برائے سموسے :

| | |
|---|---|
| آٹا | دو کپ |
| گرم پانی | ایک چوتھائی کپ |
| کوکنگ آئل | چار کھانے کے چمچے |
| نمک | آدھا چائے کا چمچہ |

## ترکیب :

آٹے میں کوکنگ آئل، نمک اور پانی ملا کر نرم آٹا گوندھ لیں۔ آٹے کے پیڑے بنالیں۔ ہر پیڑے کو اپنی ہتھیلی میں دائرے کی شکل میں گھماتے ہوئے آخر میں دبا کر چپٹا کرلیں۔ اس پیڑے کو بیلن سے رول کر کے چار انچ کی گول روٹی سی بنالیں۔ اور پھر اسے درمیان میں دو ٹکڑوں میں کاٹ لیں۔ ہر ایک نیم دائرہ روٹی کو سموسے کے لفافے کے طور پر استعمال کریں۔ سیدھے کنارے کو قدرے گرم پانی سے گیلا کرلیں۔ نیم دائرہ حصے کو اس طرح فولڈ کریں کہ ایک تکونی بن جائے۔ سیدھے کناروں کو دبا کر ایک دوسرے میں پیوست کردیں اس طرح کہ درمیان میں خلا نہ رہے۔ ان کون میں چکن کی فلنگ بھر دیں۔ البتہ کون کے اوپری حصہ میں 1-1/4 انچ کے لگ بھگ خالی جگہ چھوڑ دیں۔ اب اوپری کناروں کو گیلا کر کے سختی سے ملا دیں۔ تاکہ سموسہ کی شکل اختیار کرلے۔ درمیانی آنچ پر ان سموسوں کو گولڈن براؤن ہونے تک ڈیپ فرائی کرلیں۔ اور ان کا تیل پیپر ٹاول پر خشک کرلیں۔ افطار کا مزا ان سموسوں کے ساتھ تو اور بھی بڑھ جائے گا۔

## مونگ کی دال کے سموسے

اجزا :

بازار کی تلی ہوئی مونگ کی دال 1 پیکٹ

| | |
|---|---|
| لیمن جوس | 2 کھانے کے چمچے |
| سبز مرچیں | 4 عدد باریک کٹی ہوئیں |
| پیاز | 1 عدد باریک چاپ کی ہوئی |
| سموسوں کی پٹیاں | حسب ضرورت |
| پودینہ | 1/2 گڈی باریک کٹا ہوا |
| سوئے کٹے ہوئے | 2 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور | 1 کھانے کا چمچہ |
| سبز دھنیا | 1 گڈی باریک کٹا ہوا |

## ترکیب :

ایک پیالے میں دال کے ساتھ تمام چیزیں ملا کر لیمن جوس سے، مکس کرلیں اور 10 منٹ کے لیے رکھ دیں۔ اب اس فلنگ کو سموسوں کی پٹیوں میں بھر کر میدے میں تھوڑا سا پانی ڈال کر مکس کرلیں اور سموسوں کو اس آمیزے سے سیل کرتے جائیں۔ جب سب تیار ہو جائیں تو فرائی کرلیں۔

## پنیر کے سموسے

اجزا :

| | |
|---|---|
| کاٹیج چیز | ایک پیکٹ اگر گھر کی بنی ہوئی ہے تو ایک پیالی |
| ہرا دھنیا | ایک گڈی باریک کٹا ہوا |
| ہری مرچ | چار عدد باریک کٹی ہوئی |
| پیاز درمیانی ڈلی | ایک عدد آملیٹ کی طرح کٹی ہوئی |
| کالی مرچ ثابت | دس عدد |

دونوں چیزوں کو ملا کر گدرا گدرا پیس لیں

| | |
|---|---|
| سموسوں کے ورق | دو درجن |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | دو پیالی |

## ترکیب :

بادام اور کالی مرچ پیس کر پنیر میں ملا دیں۔ پھر اس میں ہرا مسالا اور پیاز ملا کر تھوڑی دیر کے لیے رکھ دیں۔ پھر ایک ایک ورق میں تھوڑا تھوڑا مسالا بھر کر تھوڑا سا گیلا میدہ لگا کر اس کا منہ بند کر دیں۔ اور ہلکی آنچ میں ڈیپ فرائی کر لیں۔

## تلوں والے منفرد سموسے

اجزا :

| | |
|---|---|
| میدہ | 3/4 کپ |
| تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈے | تین عدد |
| نمک | ایک چٹکی |
| دودھ | گھولنے کے لیے |

سب اجزا ملا کر مرکب تیار کر کے فرائی پین میں روٹیاں ہلکی فرائی کر کے رکھ لیں

اوپر لگانے کے لیے اجزا :

| | |
|---|---|
| انڈے | دو عدد |
| دودھ | دو کھانے کے چمچے |
| بریڈ کرامز | 3/4 کپ |
| میدہ | 1 کپ |
| سفید تل | 1/2 کپ |

**فلنگ کے لیے اجزا :**

| | |
|---|---|
| تیل | ایک چمچہ |
| سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| قیمہ | آدھا کلو |
| کارن فلور | دو چائے کے چمچہ |
| سنگھاڑے | ایک پاؤ |
| چینی | آدھا چائے کا چمچہ |
| ہری پیاز | چار عدد |
| کنور چکن کیوبز | دو عدد |

ترکیب :

تیل گرم کر کے ہری پیاز کاٹ کر ڈالیں پھر قیمہ، زیرہ پاؤڈر ڈال کر بھونیں حتی کہ قیمے کا پانی خشک ہو جائے اور رنگت براؤن ہونے لگے۔ کنور چکن کیوبز ہاتھ سے مسل کر ملا دیں اور 1/4 پانی میں کارن فلور اور چینی گھول کر قیمے پر ڈال دیں۔ اس کو پکا کر گاڑھا کر لیں اور آنچ بند کر دیں۔

سنگھاڑے ابال کر اوپر کے چھلکے اتار دیں اور اندر کی سفید گری باریک چورے کی شکل میں کاٹ کر قیمے میں ملا دیں۔

روٹیاں (پین کیک) تختے پر پھیلا کر اس پر قیمہ اور سنگھاڑے کا آمیزہ پھیلا دیں۔ تھوڑے تھوڑے کنارے چھوڑ دیں اور ان پر انڈا لگا دیں۔

اس قیمہ پھیلائے ہوئے پین کیک کو پہلے دہرا کریں اور پھر تکون سا بنا لیں۔ کنارے دبا دیں تاکہ **فلنگ** باہر نہ نکلنے پائے۔

ان تکون شکل کے سموسوں کو پہلے خشک میدہ لگائیں پھر بقیہ بچے ہوئے انڈوں کے محلول میں ڈبوئیں اور پھر 3/4 کپ بریڈ کرامز اور 1/2 کپ تلوں کو ملا کر ایک پلیٹ میں رکھیں اور انڈا لگانے کے بعد سموسے دونوں جانب سے ان پر رکھ کر دبائیں۔ آدھا گھنٹہ فریج میں رکھنے کے بعد کم گہرے تیل میں گولڈن براؤن کر لیں۔

## اسپرنگ رول

اجزا :

| | |
|---|---|
| رول کے لیے پٹیاں | بارہ عدد |
| مکس سبزیاں | آدھا کلو |
| بند گوبھی | ایک عدد باریک کٹی ہوئی |
| ہری پیاز | چار عدد باریک کٹی ہوئی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| کٹی ہوئی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |

| | |
|---|---|
| کالی مرچ پسی ہوئی | ایک چائے کا چمچہ |
| اجینو موتو | ایک چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | دو چائے کے چمچے |
| سرکہ | دو چائے کے چمچے |
| کوکنگ آئل | دو کپ |

ترکیب :

تمام سبزیوں کو دو چمچے تیل ڈال کر فرائی کریں۔ تقریباً پانچ منٹ تک اس کے بعد تمام مسالے شامل کرلیں۔ جب تمام سبزیاں ٹھنڈی ہو جائیں تو ایک ایک پٹی پر تیار سبزیوں کو رکھ کر رول بنائیں اور ڈیپ فرائی کرلیں۔ کیچپ کے ساتھ نوش فرمائیں۔

## چکن اسپائسی رولز

اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن | آدھا کلو |

(ادرک لہسن کے پیسٹ، نمک اور کالی مرچ کے ساتھ ابالی اور اچھی طرح گلائی ہوئی)

| | |
|---|---|
| آلو | دو عدد (ابلے ہوئے) |
| انڈے | دو عدد (ابلے ہوئے) |
| پیاز | ایک عدد درمیانی (باریک کتری ہوئی) |
| گاجر | ایک عدد (باریک کٹی ہوئی) |
| لیموں کا عرق | دو کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| کالی مرچ | حسب ذائقہ |
| ہرا دھنیا | آدھی گڈی (باریک کترا ہوا) |
| ہری مرچ | دو عدد (باریک کتری ہوئی) |
| مکھن | دو کھانے کے چمچے |
| ڈبل روٹی | بڑی آٹھ سے دس سلائس |
| کوکنگ آئل | تلنے کے لیے |

ترکیب :



ابالے ہوئے تمام اجزا یعنی چکن، آلو اور انڈے کو اچھی طرح یک جان کرنے کے بعد دیگر تمام مسالا جات، پیاز، گاجر اور مکھن بھی شامل کرلیں۔ ڈبل روٹی کے سلائس بیلن کی مدد سے چپٹے اور ہموار کریں اور ہر ایک پر تیار شدہ آمیزہ اتنی مقدار میں رکھیں۔ کہ وہ آسانی سے لپیٹ کر رول بنالیا جائے۔ اب کڑاہی میں کوکنگ آئل گرم کرکے رولز کو ہلکی آنچ پر ڈیپ فرائی کریں۔ اور سنہرے ہونے پر نکال لیں۔ چلی گارلک سوس کے ساتھ گرما گرم پیش کریں۔

## نوڈلز کباب

اجزا :

| | |
|---|---|
| کنور چکن نوڈلز | دو پیکٹ |
| چلی ساس | چار چائے کے چمچے |
| تیل | تین چائے کے چمچے |
| دھنیا کٹا ہوا | چار کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ایک چائے کا چمچہ |
| چکن مسالا پیکٹ | حسب ذائقہ |

ترکیب :

ابلتے پانی میں نوڈلز کے پیکٹ کھول کر ڈال دیں۔

مسالے والے پیکٹ الگ کرلیں۔ نوڈلز کو دو ابال آنے پر نچوڑلیں اچھی طرح پانی نکال کر کپڑے پر پھیلادیں۔

تیل گرم کر کے نوڈلز اور دیگر مسالے کٹا ہوا دھنیا دو پیکٹوں کے مسالے والے پیکٹ ڈال کر فرائی کریں۔ بیکنگ ٹرے میں انڈے تلنے والا گول کفگیر رکھ کر اس میں یہ نوڈلز ڈال کر دبائیں' جب گول کباب بن جائیں تو کفگیر اٹھالیں اسی طرح پوری ٹرے پر کباب بنا بنا کر رکھ دیں۔ اگر کفگیر نہ ہو تو ہاتھ سے ہی کبابوں کی شیپ دے کر رکھ لیں۔ گرم اوون میں 180.c پر اتنی دیر بیک کریں کہ خستہ اور براؤن ہو جائیں۔ ٹماٹو ساس اور سبزیوں کے ساتھ پیش کردیں۔



## پاپڑیاں

اجزا :

| | |
|---|---|
| میدہ | 1کپ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیرہ | 1/2 1چائے کاچمچہ |
| گھی یا تیل | 2کھانے کے چمچے |

ترکیب :

میدے میں نمک' زیرہ اور گھی ڈال کر پانی سے گوندھ لیں۔ پاپڑی کے لیے آٹا ذرا سخت ہونا چاہیے۔ گوندھ کر 10 سے 15 منٹ کے لیے رکھ دیں۔ پھر باریک روٹی بیل کر گول کٹر سے یا لمبائی میں کاٹ کر گرم تیل میں فرائی کرلیں' جب گولڈن براؤن اور کرسپی ہو جائیں تو نکال لیں اور جس ڈش میں چاہیں استعمال کریں۔

## رگڑا چنا چاٹ

اجزا :

| | |
|---|---|
| چنے | 250گرام |
| سوڈا | 1چائے کاچمچہ |
| کٹی پیاز | 1عدد |
| ادرک لہسن کا پیسٹ | 1چائے کاچمچہ |
| نمک | 1چائے کاچمچہ |
| ہلدی | 1/4چائے کاچمچہ |
| کٹا ہوا دھنیا | 1چائے کاچمچہ |
| پسی لال مرچ | 1چائے کاچمچہ |
| ٹماٹر | 2عدد |
| ہری مرچ | 4عدد |
| ہرا دھنیا | 1/2کپ |
| چاٹ مسالا | 1چائے کاچمچہ |
| املی کا گاڑھا گودا | 1/2کپ |

گارنش کے اجزا :

| | |
|---|---|
| کٹا ہرا دھنیا | 2کھانے کے چمچے |
| ہری مرچ | 2عدد |
| کٹا ٹماٹر | 1عدد |
| پیاز کے رنگز | حسب ضرورت |

ترکیب :

250گرام چنوں کو 1عدد کٹی پیاز' تیل' 1چائے کا چمچہ ادرک لہسن کا پیسٹ' 1چائے کا چمچہ نمک' 1/4



چائے کا چمچہ ہلدی' 1 چائے کا چمچہ کٹا ہوا دھنیا اور 1 چائے کا چمچہ پسی لال مرچ کے ساتھ ابالیں' یہاں تک کہ وہ نرم ہو جائیں۔

پھر اس میں گلے ہوئے چنے کے مکسچر کو 1/2 کپ املی کے گودے اور 1 چائے کا چمچہ چاٹ مسالا کے ساتھ شامل کر کے 10 منٹ کے لیے پکائیں۔

اب اسے ایک سرونگ باؤل میں نکال لیں۔

پھر اسے 2 کھانے کے چمچے کٹا ہرا دھنیا' 2 عدد ہری مرچ' 1 عدد کٹا ٹماٹر اور حسب ضرورت پیاز کے رنگز سے گارنش کر کے پاپڑی کے ساتھ سرو کریں۔

## دہی کچوری

اجزا :

| | |
|---|---|
| میدہ | 2 کپ |
| سوجی | 1 کپ |
| بیسن | 1 کپ |
| پسی لال مرچ | 1 چائے کا چمچہ |
| نمک | 1/2 چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لیے |

فلنگ کے اجزا :

| | |
|---|---|
| ابلے چنے | 1 کپ |
| کھٹائی پاؤڈر | 1 چائے کا چمچہ |
| پسی لال مرچ | 1 چائے کا چمچہ |
| گرم مسالا | 1/2 چائے کا چمچہ |
| بھنا اور کٹا ہوا زیرہ | 1/2 چائے کا چمچہ |
| نمک | 1/2 چائے کا چمچہ |

ابلی اور پھینٹی ثابت مونگ کی دال 1/2 کپ

گارنش کے اجزا :

| | |
|---|---|
| پھینٹی ہوئی دہی | دو کپ |
| املی کی چٹنی | حسب ضرورت |

ترکیب :

کچوری بنانے کے لیے ایک پین میں ایک کپ بیسن کو چند منٹ کے لیے ہلکی آنچ پر فرائی کر لیں۔ اب اسے چولہے سے اتار کر 1/2 چائے کا چمچہ نمک' ایک چائے کا چمچہ پسی لال مرچ اور پانی ڈال کر گوندھ لیں۔ اب اسے الگ رکھیں۔ پھر اس کی چھوٹی چھوٹی بالز بنائیں۔

پھر ایک پیالے میں 2 کپ میدہ' ایک کپ سوجی اور پانی ڈال کر گوندھ لیں۔

اب اس کی بھی چھوٹی چھوٹی بالز بنائیں اور بیل لیں۔

پھر بیسن کی بنی ہوئی بالز ان پر رکھ کر بیل لیں اور گولڈن ہونے تک فرائی کر لیں۔

اس کے بعد فلنگ کے لیے ایک کپ ابلے چنے 1/2 کپ ابلی اور بھیگی ثابت مونگ کی دال' ایک چائے کا چمچہ کھٹائی پاؤڈر' چائے کا چمچہ پسی لال مرچ' 1/2 چائے کا چمچہ گرم مسالا' 1/2 چائے کا چمچہ بھنا اور کٹا ہوا زیرہ اور 1/2 کا چمچہ نمک ڈال کر مکس کر لیں۔

فرائی کی ہوئی کچوری میں فلنگ ڈالیں اور پھر 2 کپ پھینٹی ہوئی دہی اور حسب ضرورت املی کی چٹنی ڈال کر سرو کریں۔

## کھٹے میٹھے دہی بڑے

اجزا :



| | |
|---|---|
| دہی | ایک کلو گرام |
| نمک | حسب ذائقہ |
| چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| میٹھا سوڈا | ایک چٹکی |
| بیسن | ایک پاؤ |
| سرخ مرچیں | حسب ذائقہ |
| گھی یا تیل | حسب ضرورت |

ترکیب :

سب سے پہلے بیسن میں نمک مرچ اور سوڈا ملا کر بھگو دیں اور پھر ایک گھنٹے کے بعد کڑاہی میں گھی یا تیل گرم کر کے اس کی چھوٹی چھوٹی گول گول پکوڑیاں تل لیجیے اور پھر ایک کھلے منہ کا برتن لیجیے اور اسے پانی سے بھر لیجیے اور پکوڑیاں تل کر اس میں ڈالتے جائیے۔ سنہری رنگ کی پکوڑیاں تلیے اور اتنا خیال رکھیے کہ پکوڑیاں ٹوٹنے نہ پائیں بلکہ سالم ہی رہیں۔ اس کے بعد دہی کو کانٹے یا بیٹر سے پھینٹ لیجیے اور پھر اس میں 2 کھانے کے چمچے چینی ملا دیجیے۔ پھر اس میں تھوڑا سا املچور کا سفوف ڈال کر مکس کر لیجیے۔ اتنا پھینٹیے کہ دہی یک جان ہو جائے۔ اس کے بعد پھر پکوڑیوں کو پانی سے نکال کر دہی میں ملا دیجیے اور انہیں کچھ دیر کے لیے فریزر میں رکھ دیجیے۔ پھر اس پر چاٹ مسالا چھڑکیے۔ اس میں تھوڑی سی ٹاٹری ملا لیجیے۔ مسالا چھڑکنے کے بعد پیش کیجیے۔ یہ ایک بہترین کھٹے میٹھے دہی بڑوں کی ڈش ہے۔ مزے سے تناول فرمائیں۔

## پنجابی دہی بڑے

اجزا :

| | |
|---|---|
| مونگ اور ماش کی دال | آدھا کپ |
| چینی | تین چمچے |
| زیرہ | ایک چمچہ |
| املی کا پانی | ایک کپ |
| دہی | آدھا کلو |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ثابت مرچ | آٹھ عدد |
| کوکنگ آئل | ایک کپ |

ترکیب :

مونگ اور ماش کی دال کو آدھا گھنٹہ پہلے بھگو کر اسے باریک پیس لیں۔ اس میں ایک چمچہ نمک اور ایک چمچہ لال مرچ ملا دیں اور فرائی پین میں تیل گرم کر کے چھوٹی چھوٹی پھلکیاں بنا کر فرائی کر کے ایک برتن میں پانی ڈال کر بھگو دیں۔ املی کے پانی میں ایک چمچہ چینی، آدھا چمچہ نمک ڈال کر چولہے پر پکا کر گاڑھا پیسٹ بنا لیں۔ دہی کے اندر دو چمچے چینی اور آدھا چمچہ نمک اور تھوڑا پانی ڈال کر پھینٹ لیں اور زیرہ اور ثابت مرچ توے پر بھون کر پیس لیں۔ اب ایک ڈش میں پھلکیاں پانی میں سے نکال لیں اور اس کا پانی نچوڑ دیں اور ڈش میں رکھ دیں اور اوپر سے دہی ڈال دیں۔ اس کے بعد املی کا پیسٹ، دہی بڑوں پر فاصلے سے ڈال



دیں اور زیرہ اور ثابت مرچ اور چھڑک دیں۔ لذیذ پنجابی دہی بڑے تیار ہیں۔

## فروٹ چاٹ

اجزا :

| | |
|---|---|
| امرود | آدھا کلو |
| سیب | دو عدد |
| لیمن جوس | چار چائے کے چمچے |
| چاٹ مسالا | آدھا چائے کا چمچہ |
| کیلے | چھ عدد |
| آڑو | دو عدد |
| شکر، پسی ہوئی | چار کھانے کے چمچے |
| اورنج جوس | آدھا کپ |

ترکیب :

امرود کو چھیل کر اس کے بیج نکال دیں۔ اس کے بعد کیلے، امرود، سیب اور آڑو کو باریک کاٹ لیں۔ ایک باؤل میں اورنج جوس اور لیمن جوس کی آدھی مقدار ملائیں۔ بعد میں اگر چاہیں تو باقی مقدار بھی ملا سکتی ہیں۔ پھر چاٹ مسالا، شکر اور سارے پھل ملا کر آدھا گھنٹے کے لیے فریزر میں رکھ دیں اور ٹھنڈی ٹھنڈی مزے دار فروٹ چاٹ افطار میں پیش کریں۔

## چائنا گراس

اجزا :

| | |
|---|---|
| چائنا گراس | پانچ گرام |
| دودھ | ایک کلو |
| چینی | ایک پاؤ |
| کھانے کے مختلف رنگ | چند قطرے |
| الائچی موٹی کٹی ہوئی | 1/4 چائے کے چمچے |
| پانی | حسب ضرورت |

ترکیب :

چائنا گراس کو تھوڑے سے پانی کے ساتھ دھیمی آنچ پر پگھلا لیں۔ چینی اور دودھ کو ساتھ ابال کر اس میں پگھلی ہوئی چائنا گراس شامل کریں اور پانچ منٹ تک پکائیں۔ ٹھنڈا کر کے اس میں کھانے کا رنگ اور الائچی ملائیں۔ اس آمیزے کو خوب اچھی طرح بجلی کے مکسر سے پھینٹیں اور جب جھاگ کی شکل اختیار کرلے تو اسے چمچے سے ایک پیالے میں ڈال لیں۔ اس عمل کو دہرائیں۔ اس وقت تک کہ سارا آمیزہ ختم ہو جائے۔ پھر پیالے کو ٹھنڈا ہونے کے لیے فریج میں رکھ دیں۔ اسے بغیر پھینٹے بھی میٹھا تیار کیا جاسکتا ہے۔ صرف آمیزہ بنا کر ٹھنڈا کرلیں۔ البتہ یہ میٹھا ہلکا اور پھولا ہوا نہ بن سکے گا۔

## کیک کسٹرڈ (پھلوں کے ساتھ)

اجزا :

| | |
|---|---|
| نرم فروٹ کیک | ایک عدد |
| چینی | چار کھانے کے چمچے |
| تازہ کریم | ایک پیکٹ |
| کیلا | چار عدد |
| سیب | دو عدد |

| | |
|---|---|
| انگور | ایک پیالی |
| دودھ | ایک لیٹر |
| اخروٹ | ایک پیالی کٹے ہوئے |
| جیلی | ایک پیکٹ |
| اناس | تھوڑا سا |

**ترکیب :**

ایک دیگچی میں دودھ اور چینی ملا کر گرم کریں اور ساتھ میں کارن فلور ڈال کر گاڑھا کسٹرڈ تیار کریں۔ ایک سرونگ ڈش میں کیک کے ٹکڑے ڈالیں اور پھر تمام پھلوں کے ٹکڑے ڈال کر ایک تہ بچھائیں اور پھر اوپر سے کسٹرڈ ڈالیں۔ اسی طرح تہ بہ تہ کسٹرڈ کیک اور فروٹ کی تہ بچھائیں۔ آخر میں جیلی کے ٹکڑے اوپر سے اچھی طرح سجادیں۔ پھر کریم ڈال کر ٹھنڈا ہونے پر نوش فرمائیں۔

## ایگ لیس مینگو موس

اجزا :

| | |
|---|---|
| مینگو پیوری | دو کپ |
| کریم | دو کپ |
| پسی چینی | 1/2 کپ |
| جیلیٹن پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچہ |
| پانی | چار کھانے کے چمچے |

**ترکیب :**

پہلے دو کپ مینگو پیوری اور 1/2 کپ پسی چینی کو ملا کر پکائیں اور ٹھنڈا کریں۔

اب دو کپ کریم کو پھینٹ لیں۔

پھر ایک کھانے کا چمچہ جیلیٹن پاؤڈر کو چار کھانے کے چمچے پانی میں گھول لیں۔

اس کے بعد تمام چیزوں کو فولڈ کریں۔

آخر میں، آم اور پودینے کی پتیوں سے گارنش کر کے سرو کریں۔

## کسٹرڈ آم اور چیکو کے ساتھ

اجزا :

| | |
|---|---|
| دودھ | ایک کلو |
| چینی | ایک کپ |
| ونیلا ایسنس | چند قطرے |
| چیکو | آدھا کپ (باریک کاٹ لیں) |
| سویاں | ایک چوتھائی کپ |
| آم (باریک کاٹ لیں) | ڈیڑھ کپ |
| کسٹرڈ پاؤڈر | تین کھانے کے چمچے پانی میں |
| کریم | ایک پیکٹ |

دودھ کو گرم کر کے اس میں کسٹرڈ پاؤڈر ملادیں۔ پھر چینی اور سویاں ڈال کر اس وقت تک پکائیں جب تک گاڑھا نہ ہو جائے پھر اسے چولہے سے اتارلیں ٹھنڈا کر کے اس میں کریم، آم اور چیکو شامل کریں اور فریج میں رکھ دیں۔ آخر میں کریم سے ڈیکوریٹ کر کے پیش کریں۔

## رمضان کے مشروبات

## مینگو ٹینگو



اجزا :

| | |
|---|---|
| برف | ایک کپ |
| کٹا آم | ایک عدد |
| ٹینگ | دو کھانے کے چمچے |
| وائٹ ڈرنک | ایک کپ |
| پودینے کے پتے | دو کھانے کے چمچے |
| چینی | دو کھانے کے چمچے |

ترکیب :

بلینڈر میں ایک کپ برف' ایک عدد کٹا آم' دو کھانے کے چمچے' ٹینگ' ایک کپ وائٹ ڈرنک' دو کھانے کے چمچے پودینے کے پتے اور دو کھانے کے چمچے چینی ڈال کر بلینڈ کریں' یہاں تک کہ وہ اسموتھ ہو جائے۔

## موجیتو کوکٹیل

اجزا :

| | |
|---|---|
| لیموں کا رس | 1/2 کپ |
| لیموں | چار عدد |
| شوگر سیرپ | 1/2 کپ |
| سوڈا واٹر | ایک بوتل |
| پانی | دو کپ |
| برف | ایک کپ |
| نمک | ایک چٹکی |
| پودینے کی پتیاں (ڈنڈی سمیت) | چار اسٹکس |

ترکیب :

چار عدد لیموں کے چار ٹکڑے کریں۔

اب انہیں برف والے سانچوں میں ڈال کر جمالیں۔

پھر 1/2 کپ شوگر سیرپ' ایک بوتل سوڈا واٹر' ایک کپ برف اور ایک چٹکی نمک ڈال کر اچھی طرح بلینڈ کرلیں۔



آخر میں اسے گلاس میں نکال کر چار اسٹکس پودینے کی پتیوں سے گارنش کر کے سرو کریں۔

## تربوز کا جوس

اجزا :

| | |
|---|---|
| تربوز بڑا | ایک عدد |
| چینی | حسب پسند |
| نمک | حسب پسند |
| برف | حسب ضرورت |

ترکیب :

تربوز کو کاٹ لیں' اس کا چھلکا اور بیج علیحدہ کردیں اور سرخ رنگ کے گودے کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرلیں۔ ان ٹکڑوں کو جوس نکالنے والی مشین میں ڈال کر رس نچوڑ لیں۔ اگر جوس نکالنے والی مشین کی سہولت دستیاب نہ ہو تو تربوز کے ٹکڑوں کو کسی کپڑے میں ڈال کر ان کا رس نچوڑ لیں۔ حسب پسند نمک' چینی اور برف شامل کر کے نوش فرمائیے۔ تربوز کا خوش ذائقہ جوس تیار ہے۔

## فالسے کا شربت

اجزا :



| | |
|---|---|
| فالسے | آدھا کلو |
| چینی | چھ سو گرام |
| پانی | ایک لیٹر |
| سیٹرک ایسڈ | آدھا چائے کا چمچہ |

ترکیب :

فالسوں کو اچھی طرح صاف کریں۔ تھوڑے پانی میں فالسے ڈال کر ہاتھوں کے ذریعے مسلیں اور گٹھلیاں الگ کریں۔ گودا ملا پانی مکسر میں ڈال کر پتلا رس نکال لیں۔ چینی اور پانی ملا کر چینی حل ہونے تک پکائیں۔ چھان کر ایک تار کی چاشنی بنائیں۔ رس ڈال کر تھوڑی دیر تک پکائیں۔ اسے ٹھنڈا کر کے سیٹرک ایسڈ ملائیں۔ اب اس شربت کو صاف خشک بوتلوں میں بھر کر رکھیں۔ اب اس کو انگور کے تیار شربت میں اچھی طرح ملا دیں۔ صاف اور خشک بوتلوں میں اس مشروب کو بھر کر ٹھنڈی جگہ پر رکھ دیں۔ برف اور ضرورت کے مطابق پانی ڈال کر اس مشروب کو ملا کر پیش کریں۔

## کچے آم کا شربت

اجزا :

| | |
|---|---|
| ابلے کچے آم کا گودا | دو کپ |
| چینی | چار کپ |
| نمک | ڈیڑھ چائے کا چمچہ |
| بھنا پسا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا پودینہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پانی | دو کپ |

پانی اور چینی ملا کر چاشنی بنالیں۔ چاشنی کو ٹھنڈا کر کے چھان لیں۔ آم کا گودا مکسر میں ڈالیں، نمک زیرہ اور پودینہ ڈالیں اور مکسر چلا کر باریک پیس لیں۔ تیار چاشنی میں پسے ہوئے کچے آم کا مرکب ملائیں۔ صاف اور خشک بوتلوں میں بھر کر رکھیں۔

پینے یا پلانے کے وقت ایک حصہ رس یا شربت میں تین حصے پانی اور چورا برف ملائیں۔

## چکن نگٹس

اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن بوٹی | آدھا کلو کیوبز بنالیں |
| نمک | دو کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی کا چورا | 250 گرام |
| تیل | حسب ضرورت |
| میدہ | آدھی پیالی |
| چکن کیوب ملا ہوا میدہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید مرچ پسی ہوئی | ایک چائے کا چمچہ |
| انڈے | دو عدد |
| نمک | حسب ضرورت |

چکن میں اوپر دی گئی ساری اشیا سوائے ڈبل روٹی کا چورا نہ استعمال کریں۔ اچھی طرح ملا کر آدھے گھنٹے کے لیے رکھ دیں۔ ایک کڑاہی میں تیل گرم کریں جب گرم ہو جائے تو چکن میں ڈبل روٹی کا چورا لگا کر ہلکی آنچ میں ڈیپ فرائی کریں چمچہ ہلاتے رہیں۔ جب گولڈن ہو جائیں تو نکال کر اخبار پر رکھیں اور ایک چٹکی جیسن چھڑک دیں۔